سوال ۸۰: خود چاروں ائمہ اور ان کے شاگردوں نے تقلید کے بارے میں کچھ فرمایا ہے یا نہیں؟

جواب: ہاں غیر مجتہد کو ہمیشہ تقلید کا حکم دیا ہے۔ عبارت مذکورہ حجۃ اللہ البالغہ ہیں کے ناقص ٹکڑے سائل نے نقل کئے۔ اس کی تصریح ہے۔ نیز آئمہ کا لاکھوں مسائل نکالنا اور مدون کرنا جن کی انہیں خود بھی حاجت نہ پڑی۔ اگر دوسروں کے عمل کے لئے نہ تھا تو کیا معاذاللہ لغو حرکت تھی۔ جس میں انہوں نے اپنی تمام عمر گراں بہا کو صرف فرمایا۔

سوال ۸۱: خود چاروں اماموں نے اپنی اپنی تقلید کرنے سے منع فرمایا ہے یا نہیں؟

جواب: ہرگز نہیں۔ ہاں اپنے شاگردوں میں جو منصب اجتہاد تک پہنچے انہیں اجتہاد کا حکم دیا ہے۔

سوال ۸۲: تفسیر مظہری میں امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا قول ذیل مذکور ہے یا نہیں؟ اترکوا قولی بخبر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وقول صحابتہ۔ یعنی میرے قول کو بمقابلہ حدیث رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وقول صحابہ کے چھوڑ دو۔

جواب: یہ قول بے سند ہے اور اس کے مخاطب وہی تلامذہ تھے جو منصب اجتہاد تک پہنچے جیسے ابو یوسف و محمد و زفر و حسن بن زیاد۔

سوال ۸۳: تفسیر مظہری میں امام ابوحنیفہ کا قول مذکور ذیل ہے یا نہیں؟ اذا صح الحدیث فھو مذھبی۔ یعنی جب حدیث صحیح ثابت ہو جائے تو وہی میرا مذہب ہے۔



جواب: صحت سے مراد صحت فقہیہ ہے۔ جس کی رو سے بربنائے حدیث اسے فتویٰ دینے کا اختیار ہو۔ حجۃ اللہ البالغہ کی اسی عبارت میں ہے کہ جو چار لاکھ حدیثیں جمع کر چکا ہو۔ وہ بھی حدیث سے فتویٰ دینے کے لائق نہیں۔ اور پانچ لاکھ میں بھی صرف لیاقت کی امید ہے یقین نہیں۔ غیر مقلدین کہ حدیث سے فتویٰ دیا چاہتے ہیں۔ اگر ہندوستان بھر کے جمع ہو جائیں تو یا درکھنا کیسا اپنے پاس کی تمام کتابیں اکٹھا کر کے بھی ایک لاکھ حدیث صحیح نہیں گنا سکتے۔ پانچ لاکھ تو بہت ہیں۔

کتاب کے ورقوں میں لکھا ہونا کافی نہیں۔ اپنے لئے نظر ہونا ضروری ہے۔ اس کا حال امتحان سے کھل سکتا ہے کہ سب کتابیں درکنار فقط صحاح ستہ بلکہ ان میں سے ایک ہی کتاب کی سب حدیثیں بھی ایک وقت میں پیش نظر ہونی دشوار ہیں۔ اگلے علماء کو اکثر بار ہا دھوکے ہوئے کہ سب سے مشہور تر کتاب صحیح بخاری میں حدیث موجود تھی۔ ان کی نظر نہ پہنچی تو آج کل کے ناقصوں کا کیا ٹھیک ہے۔

سوال ۸۴: حجۃ اللہ البالغہ جس کا بیان نمبر ۷۸ میں ہو چکا ہے اس میں امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول ذیل مذکور ہے یا نہیں؟ لا ینبغی لمن لم یعرف دلیلی ان یفتی بکلامی۔ یعنی جو شخص میری دلیل کو نہ جانے اس کو لائق نہیں کہ میرے قول کے موافق فتویٰ دے۔

جواب: یہ عبارت بھی اسی تتمہ کی ہے جو صرف ایک نسخے میں ہے اور میں اپنی یقینی یاد سے کہتا ہوں کہ اس کی نقل میں سائل نے بہت قطع و برید کی۔ یہاں یہ بیان ہے کہ مجتہد مطلق استنباط کرے گا یعنی خود احکام

نکالے گا اور مخرج کی وہ بھی ایک قسم کا مجتہد ہے۔ مجتہد مطلق کے نکالے ہوئے مسائل میں ترجیح پر نظر کرے گا۔ ان کے سوا تمام لوگ صرف تقلید کریں گے ائمہ نے اسی کی وصیت کی ہے۔ اس کے بعد امام ابو حنیفہ کا یہ قول ہے۔ اور اس کے سوا امام شافعی امام مالک، امام احمد اور شاید امام ابو یوسف وغیرہ۔ ہمارے امام کے بعض شاگردوں کے اقوال بھی اس معنی میں نقل کئے ہیں۔ جس سے صاف ظاہر ہے کہ یہ اقوال مجتہد کے لئے ہیں نہ کہ عام لوگوں کے لئے جنہیں خود لکھا کہ تمام آئمہ ان کو تقلید کی وصیت فرماتے رہے اور خصوصاً اس قول میں تو لفظ افتا موجود ہے اور اس زمانہ میں مفتی کہتے تھے مجتہد کو ہی دیکھو مسلم الثبوت و فتح القدیر و رد المختار۔

سوال ۸۶: اور حجۃ اللہ البالغہ میں امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا قول ذیل درج ہے یا نہیں؟ ما من احد الّا و ما خوذ من کلامہ و مردود علیہ الا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ یعنی بجز رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے کوئی ایسا نہیں جس کی ساری باتیں قبول یا ساری باتیں قابل تردید ہوں۔ یعنی صرف رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ایسے ہیں جن کی ساری باتیں قابل قبول ہیں دوسرا کوئی ایسا نہیں

جواب: یہ امام کا وہ قول ہے جس کا ذکر ابھی ہوا۔ اور یہ ضرور صحیح ہے اسی لئے مفتی بہ قول پر عمل ہوتا ہے۔

سوال ۸۷: اور حجۃ اللہ البالغہ میں امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول ذیل مذکور ہے یا نہیں؟ اذا صح الحدیث فھو امذھبی و اذا



رأیتم کلامی یخالف الحدیث فاعملوا بالحدیث و اضربوا الکلامی الحائط و لا تقلدنی فی کل ما اقول و انظر فی ذالک بنفسک فانہ دین و لا حجۃ فی قول احد دون رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم و ان کثروا و لا فی قیاس و لا فی شیئ و ما ثمہ الا طاعۃ اللہ و رسول اللہ بالتسلیم۔ یعنی جب حدیث صحیح ثابت ہو جائے تو وہی میرا مذہب ہے اور جب میرے کلام کو حدیث کے خلاف دیکھو تو حدیث ہی پر عمل کرو اور میرے کلام کو دیوار پر مار دو۔ اور ہر بات میں میری تقلید نہ کر۔ تو خود ہی اپنے سے اس میں غور کرے اس لئے کہ یہ دین ہے اور بجز رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اور کسی کا قول حجت نہیں۔ اگرچہ اس قول کے قائل بہت ہوں اور نہ کسی کا قیاس حجت ہے اور نہ کوئی چیز حجت ہے۔ یہاں تو اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی فرمانبرداری ہے اور بس۔

جواب: یہ امام شافعی کا وہی قول ہے جس کا ذکر اگلے نمبر میں گزرا اور اگر میری یاد غلطی نہیں کرتی ہے تو اس میں سائل نے ایک کاروائی اور کی ہے مجھے یاد ہے کہ یہاں لاتقلدنی سے پہلے یا ابراھیم کا لفظ تھا جسے سائل نے اڑا دیا۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ یہ خطاب اپنے شاگرد مجتہد امام ابراہیم مدنی سے ہے نہ کہ زید و عمر سے۔ اور بیشک نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد حجت ہے۔ اس لئے اجماع و قیاس حجت ہوئے کہ انہیں کے ارشاد سے ثابت ہیں اور اسی لئے قول صحابہ اور قول ائمہ حجت ہوا اور انہیں نے ان کی اتباع کا حکم پہنچایا اور [illegible]

اور یہ قیاس جس کی اس قول امام شافعی میں نفی ہے قیاس غیر شرعی ہے جو غیر مجتہد کا قیاس ہے۔ ورنہ خود امام شافعی قیاس فرماتے ہیں جس کی اسی عبارت حجۃ اللہ البالغہ میں تصریح ہے۔ علاوہ بریں جب یہاں کلام مجتہد میں ہے تو ضرور ایک مجتہد کا قیاس دوسرے مجتہد پر حجت نہیں۔ امام شافعی کا یہی مذہب ہے اور بیشک اللہ اور رسول کے سوا کسی کی اطاعت نہیں۔ انہیں کے حکم سے صحابہ اور ائمہ و حکام کی اطاعت واجب ہوئی غیر مقلدین ایسے اقوال سے یہ چاہتے ہیں کہ اماموں کے مطیع رہیں نہ حاکموں کے مطیع۔ مگر یہ خود اطاعت خدا و رسول کے خلاف ہے۔

سوال ۸۸: اور حجۃ اللہ البالغہ میں امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کا قول ذیل درج ہے یا نہیں؛ لیس لاحد مع اللہ ورسولہ کلام ولا تقلدنی ولا تقلدن مالکا ولا الاوزاعی ولا النخعی ولا غیرھم وخذ الاحکام من حیث اخذوا من الکتاب والسنۃ یعنی اللہ تعالیٰ و رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مقابلے میں کسی کا کوئی قول معتبر نہیں۔ نہ تو میری تقلید کر، نہ مالک کی، نہ اوزاعی کی اور نہ نخعی کی اور نہ کسی اور کی۔ احکام کو وہیں سے لے جہاں سے انہوں نے لئے ہیں۔

جواب: یہ امام احمد کا وہی قول ہے جس کا ذکر ۸۳ویں نمبر پیشتر کر چکا ہوں اور تو بھی وہیں سے احکام لے جہاں سے اگلے مجتہدین نے لئے۔ صاف دلیل ہے کہ خطاب مجتہد سے ہے۔

سوال ۸۹: اور حجۃ اللہ البالغہ میں امام ابو یوسف اور امام زفر رحمہما اللہ کا قول ذیل مذکور ہے یا نہیں؛ لا یحل لاحد ان



یفتی بقولنا مالم یعلم من این قلنا یعنی کسی کو حلال نہیں کہ ہمارے قول کے مطابق فتویٰ دے جب تک یہ نہ جان لے کہ ہم نے کہاں سے یعنی کس دلیل سے کہا ہے۔

جواب: اس کا بیان بھی اسی نمبر میں گزرا ہے۔

سوال ۹۰: چاروں اماموں سے پہلے بھی کوئی تقلید کا مذہب جاری تھا یا نہیں؟ اگر جاری تھا تو کس امام کی تقلید کا مذہب جاری تھا۔ اور اس امام کی تقلید کس نام سے پکاری جاتی تھی اور اب اس امام کی تقلید جائز ہے یا نہیں۔ اگر نہیں جائز ہے تو کس نے منع کیا اور کب منع کیا اور کیوں منع کیا۔

جواب: چاروں اماموں سے پہلے اور بعد ہمیشہ تقلید ہوا کی اور ہوتی ہے۔ چاروں مذہب کا اتباع بعینہٖ اتباع صحابہ ہے کہ یہ مذاہب انھیں سے ماخوذ ہیں۔ اور ان کی اتباع سے نہ ممانعت تھی، نہ ہے۔ اسی عبارت حجۃ اللہ البالغہ میں تصریح ہے کہ مذہب امام ابو حنیفہ کی اصل حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فتاویٰ اور حضرت مولیٰ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے اصحاب کے فیصلے ہیں اور یہ کہ وہ اس راہ سے جدا نہ ہوئے۔ چاروں اماموں سے پہلے اہل حق کسی ایسے خاص نام سے نہ پکارے جاتے تھے نہ وہ محمدی یا اہل حدیث کہلاتے۔ بلکہ اہلسنت وجماعت کے نام سے بھی مشہور نہ تھے۔ یہ نام بھی کئی صدی کے بعد غالباً امام ابوالحسن اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانے سے شائع ہوا ہے، دیکھو شرح عقائد نسفی وغیرہ۔ تو حنفی شافعی ناموں کا حدوث ایسا ہے جیسا اشعری ماتریدی۔ حالانکہ عقیدے یقیناً وہی ہیں جو نبی صلی اللہ

تعالیٰ علیہ وسلم [illegible]

سوال نمبر۹۱ : تقلید کے بارے میں اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بھی کچھ فرمایا ہے یا نہیں؟

جواب : ہاں بہت آیتوں اور حدیثوں میں حکم دیا ہے۔ پہلی آیت یاایھا الذین آمنوا اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم۔ اے ایمان والو حکم مانو اللہ کا اور فرمانے پر چلو رسول اللہ اور اپنے علماء کے۔ صحیح یہ ہے کہ اس آیت میں اولی الامر سے مراد علماء ہیں۔ دیکھو زرقانی شرح مواہب۔ دوسری آیت ولو ردوہ الی الرسول والی اولی الامر منھم لعلمہ الذین یستنبطونہ منھم۔ جو معاملہ پیش آتا اگر اسے رسول اور اپنے عالموں کی طرف رجوع کرتے تو ضرور وہ جو اپنی فکر سے باریک حکم نکالتے ہیں۔ خدا کا حکم جان لیتے۔ اس آیت سے صاف ظاہر ہوا کہ استنباط پر مجتہدین ہی قادر ہیں۔ اور مسلمانوں کو ان کی طرف رجوع کا حکم ہے اور نیز یہ کہ اولی الامر سے مراد علماء ہیں۔ کہ اس آیت کے بڑے مصداق ابوبکر و عمر ہیں رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانہ میں حاکم نہ تھے۔

آیت سوم: وما کان المؤمنون لینفروا کافۃ فلولا نفر من کل فرقۃ منھم طائفۃ لیتفقھوا فی الدین ولینذروا قومھم اذا رجعوا الیھم لعلھم یحذرون۔ مسلمان سب کے سب تو جانے سے رہے تو کیوں نہ ہو کہ ہر گروہ میں سے ایک ٹکڑا نکلتا کہ دین میں سمجھ حاصل کرتے اور واپس آکر ڈر سناتے



اس امید پر کہ وہ خلاف حکم کرنے سے بچیں۔

آیت چہارم : فاسئلوا اھل الذکر ان کنتم لاتعلمون ہ علماء سے پوچھو اگر تمہیں علم نہ ہو۔ ہمیشہ علماء اس آیت سے وجوب تقلید پر استدلال کرتے رہے ہیں۔ دیکھو مسلم الثبوت وغیرہ اور حدیثیں تو اتنی کثیر ہیں کہ جنہیں میں اس وقت یاد پر لکھا ہی نہیں سکتا۔

سوال ۹۲ : اگر فرماتا ہے تو کیا فرماتا ہے عبارت ذیل قرآن مجید کی آیت ہے یا نہیں؟ فبشر عبادی الذین یستمعون القول فیتبعون احسنہ اولئک الذین ھداھم اللہ واولئک ھم اولوا الالباب ہ یعنی پس تو میرے ان بندوں کو خوشخبری سنا دے جو ہر طرح کی باتیں سنتے ہیں پھر ان میں سے جو اچھی بات ہوتی ہے اس کی پیروی کرتے ہیں یہ وہ لوگ ہیں جن کو اللہ نے راہ راست دکھلایا ہے اور یہی لوگ عقلمند ہیں۔

جواب : ہے۔ اور اس میں مجتہدین کو بشارت ہے اور یہ کہ احکام خود پہچاننے کی ہدایت انہیں کو ملی ہے۔ اور یہ کہ عقل کامل وہی رکھتے ہیں تو اس سے بھی تقلید کا ثبوت ہے۔

سوال ۹۳ : عبارت ذیل قرآن مجید کی آیت ہے کہ نہیں؟ ولا تقف ما لیس لک بہ علم ان السمع والبصر والفؤاد کل اولئک کان عنہ مسئولا۔ یعنی جس بات کا تجھ کو علم نہ ہو اس کی پیروی مت کرو۔ اس میں کچھ شبہ نہیں کہ کان اور آنکھ دونوں اور دل ان سب کی بازپرس ہوگی۔

جواب : ہے۔ مگر نقل میں دو جگہ غلطی ہوئی ہے اور اسی لئے غیر مجتہد پر تقلید

فرض ہوتی ہے کہ اسے بے اتباع مجتہد حکم الٰہی معلوم نہ ہوگا اور بے حکم کے معلوم کئے عمل کی ممانعت فرمائی. دیکھو مسلم الثبوت و فصول البدائع و فواتح وغیرہ۔

سوال ۹۴: عبارت ذیل قرآن مجید کی آیت ہے یا نہیں؟ واللہ اخرجکم من بطون امہاتکم لا تعلمون شیئا وجعل لکم السمع والابصار والافئدۃ لعلکم تشکرون ہ یعنی اللہ نے تم کو تمہاری ماؤں کے پیٹوں سے پیدا کیا. تم کچھ نہیں جانتے تھے اور تم کو کان دیے. اور آنکھیں دیں اور دل تاکہ تم شکرگزاری کرتے رہو۔

جواب: [illegible] اہل تقلید سے کچھ علاقہ نہیں۔

سوال ۹۵: آیت کریمہ فسئلوا اہل الذکر ان کنتم لا تعلمون ہ یعنی اہل ذکر سے سوال کرو اگر تم نہیں جانتے ہو میں الفاظ ذیل سے کیا مراد ہے؟ سوال[۱]. اہل[۲]. الذکر[۳]. اہل الذکر[۴] بلحاظ سیاق و سباق جواب دیجئے۔

جواب: سوال دریافت کرنا. اہل ذکر قرآن ہے. اہل الذکر علماء کہ نہ جاننے کا علاج جاننے والوں ہی سے پوچھ کر ہو سکتا ہے. خصوص سبب کا اعتبار نہیں عموم لفظ کا ہے۔

سوال ۹۶: اس آیت میں نہ جاننے سے کس چیز کا نہ جاننا مراد ہے؟

جواب: ہر شئے کو دین میں جس کی حاجت ہو. دیکھو مسلم الثبوت۔

سوال ۹۷: امامت کے بارے میں حدیث شریف میں کیا ترتیب وارد ہوئی ہے یعنی حدیث شریف کی رو سے اول نمبر کا مستحق امامت کون ہے دوم نمبر کا کون؟



جواب: مختلف ترتیبیں آئی ہیں. دیکھو فتح القدیر و فصول البدائع وغیرہ

سوال ۹۸: حدیث ذیل صحیح مسلم کی حدیث ہے یا نہیں قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یؤم القوم اقرأهم لکتاب اللہ تعالیٰ فان کانوا فی القراءۃ سواءً فاعلمہم بالسنۃ فان کانوا فی السنۃ سواء فاقدمہم سنا. یعنی امامت وہ شخص کرے جو سب سے زیادہ قرآن داں ہو. اگر قرآن دانی میں سب برابر ہوں تو امامت وہ شخص کرے جو سب سے زیادہ حدیث داں ہو. اگر حدیث دانی میں سب برابر ہوں تو امامت وہ شخص کرے جو ہجرت میں سب سے پہلے ہو. اگر ہجرت میں سب برابر ہوں تو امامت وہ شخص کرے جو سن میں سب سے زیادہ ہو۔

جواب: یہ حدیث بھی مختلف الفاظ سے آئی ہے اور نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے قول آخر سے منسوخ ہو چکی ہے. دیکھو فتح القدیر و صحیحین بخاری و مسلم.

سوال ۹۹: اس بارے میں کوئی آیت یا حدیث ہے یا نہیں کہ حق امامت بانیٔ مسجد یا اولاد بانیٔ مسجد کو ہے. ان کے رہتے ہوئے کسی کو حق نہیں ہے اگر ہو تو بیان فرمائیے؟

جواب: یہ حکم فقہ کا ہے اور کسی آیت یا حدیث میں اس کا رد نہیں۔

سوال ۱۰۰: اس بارے میں کوئی آیت یا حدیث ہے یا نہیں؟ کہ ایسا مسئلہ جو مذاہب اربعہ سے خارج ہو اگرچہ اہل حدیث کے مطابق ہو وہ مسئلہ باطل ہے اور اس پر عمل کرنے والا بدعتی اور ناری ہے اگر ہو تو بیان فرمائیے۔

جواب: میں ابھی حدیث سے بیان کر چکا ہوں کہ سواد اعظم سے جدا ہونے والا ناری

ہے اور یہ بھی ثبوت ہو چکا کہ ہزار برس سے مسلمانوں کا سواد اعظم انہیں چار مذاہب میں محصور ہے نیز یہ بھی خود سائل کی پیش کردہ عبارت سے بتا دیا کہ ان چار مذہبوں سے روگردانی میں بڑا فساد ہے اور فساد چھوٹا بھی باطل ہے بڑا تو بڑا اور جو زمین میں فساد پھیلاتے ہیں وہ بحکم قرآن وحدیث ناری ہیں۔

سوال ۱۰۱: اس بارے میں ائمہ اربعہ کا یا ائمہ میں کسی کا قول ہے یا نہیں کہ ایسا مسئلہ جو مذاہب اربعہ سے خارج ہو اگرچہ آیت وحدیث کے مطابق ہو وہ مسئلہ باطل [illegible] اس پر عمل کرنے والا بدعتی وناری ہے اگر ہو تو بیان فرمائیے:

جواب: اس کا [illegible] ثبوت ہو چکا۔ اور آئمہ اربعہ میں امام مالک سے صراحتاً منقول ہے کہ اپنے علماء کے عمل کو حدیث پر ترجیح دیتے۔ دیکھو مدخل امام ابن الحاج مکی مالکی۔

سوال ۱۰۲: شرح مسلم الثبوت جس کا بیان نمبر ۲۵ میں ہو چکا اس میں عبارت ذیل ہے یا نہیں؛ الحق انہ انما منع من منع تقلید غیرھم لانہ لم یبق روایۃ مذھبھم محفوظۃ حتی لو وجد روایۃ صحیحۃ عن مجتھد آخر یجوز العمل بھا الا تری ان المتاخرین افتوا التحلیف للشھود واقامۃ لہ موقع التزکیۃ علی مذھب ابن ابی لیلی۔ یعنی حق بات یہ ہے کہ جس شخص نے غیر ائمہ اربعہ کی تقلید سے منع کیا ہے صرف اس وجہ سے منع کیا ہے اور مجتہدین کے مذہب کی روایت محفوظ نہیں رہی حتی کہ اگر کسی دوسرے مجتہد کے مذہب کی کوئی صحیح روایت مل جائے تو اس پر عمل جائز ہے۔ چنانچہ متاخرین حنفیہ نے مجتہد کے



بجائے تزکیہ گواہان کے تحلیف گواہان کا فتویٰ دیا ہے ابن ابی لیلیٰ کے مذہب پر جو مذاہب اربعہ کے علاوہ ہے۔

جواب: عملی طور پر اس میں بھی تسلیم ہے کہ بنظر واقع مذاہب اربعہ کی مخالفت ممنوع ہے کہ اب کوئی روایت اور مذاہب کی محفوظ نہیں رہی۔ فرضی صورت غیر واقع میں فرضی اجازت عمل کے لئے بکار آمد نہیں گواہان کا مسئلہ اس صورت میں ہے جب قاضی مجتہد ہو۔ دیکھو ردالمحتار کتاب القضاء ورنہ اگر بادشاہ اسلام بھی تحلیف کا حکم دے تو علماء پر واجب ہے کہ اسے نصیحت کریں کہ وہ حکم نہ کرے جیسے ہم نہ مانیں تو تیرا غضب ہو اور مانیں تو خدا کا غضب ہو۔ دیکھو درمختار وغیرہ

سوال ۱۰۳: ائمہ حدیث جیسے امام بخاری وامام ترمذی وغیرہما نے اپنی اپنی کتابوں میں ائمہ اربعہ کے علاوہ دوسرے مجتہدین جیسے امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ اور امام اسحٰق بن راہویہ اور امام عبداللہ بن مبارک کے مذاہب کی صحیح صحیح روایتیں بھی مع سند بیان کی ہیں یا نہیں۔

جواب: غلط ہے۔ صحیح بخاری کا ہرگز یہ طریقہ نہیں کہ ان صاحبوں کے اقوال کی تائید میں صحیح حدیثیں لائے اور جامع ترمذی میں بھی غالباً ان کے اقوال بے سند مذکور ہیں اور عبداللہ بن مبارک حنفی المذہب ہیں۔ دیکھو درمختار۔

سوال ۱۰۴: مکہ معظمہ میں چار مصلے کس نے قائم کئے اور کب قائم ہوئے اور کیوں قائم کئے مع سند بیان کیجئے۔

جواب: جس قوم یعنی مسلمان نے جس غرض یعنی نفع مسلمین کے لئے مدرسہ قائم کئے اور انہیں دینی کام سمجھا اور غیر مقلدین بھی برابر ان کی تقلید کر رہے ہے

ہیں۔ حالانکہ وہ زمانہ صحابہ وتابعین میں نہ تھے اور اسی قوم نے اسی غرض کے لئے یہ مصلے قائم کئے جسے صدہا برس گزرے۔ دیکھو حدیقہ ندیہ شرح طریقہ محمدیہ علامہ عبدالغنی نابلسی۔ شروع تاریخ نہ ان مدرسوں کی یاد ہے نہ ان مصلوں کی۔

سوال ۱۰۵: جب مکہ معظمہ میں چاروں مصلے قائم کئے جانے لگے تو اس وقت کے علماء نے ان کا قائم کرنا منع فرمایا تھا یا نہیں؟

جواب: کسی سند صحیح سے ثابت نہیں کہ یہ مصلے جس وقت قائم ہونا شروع ہوئے تھے اس وقت کے علماء نے انھیں منع فرمایا ہاں شاید بعض کا خیال خلاف پر گیا ہو جس پر عمل نہ ہوا۔

سوال ۱۰۶: مکہ معظمہ میں چاروں اماموں نے مصلے قائم کئے تھے یا نہیں؟ مع سند بیان فرمائیے۔

جواب: چاروں مذہب چاروں اماموں نے صحابہ سے اخذ فرما کر شائع کئے جو ان مصلوں کی اصل ہیں اور ان مصلوں کو: منع فرمایا نہ کوئی خاص حکم دیا یہی حال مدارس کا ہے۔

سوال ۱۰۷: مکہ معظمہ میں چاروں مصلے قائم کرنے کے بارے میں کوئی آیت یا حدیث ہے یا نہیں؟ اگر ہے تو بیان فرمائیے۔

جواب: قرآن وحدیث میں جماعت کا حکم ہے۔ مسجد الحرام میں مصلے قائم ہونے کا حکم ہے کسی خاص گنتی کا ذکر نہ ممانعت۔

سوال ۱۰۸: شامی جس کا بیان نمبر ۱ میں ہو چکا ہے۔ اس میں عبارت ذیل ہے یا نہیں؟ ان ما یفعل اھل الحرمین من الصلاۃ بائمۃ متعددۃ وجماعات مترتبۃ مکروہ اتفاقاً



یعنی اہل حرمین جو متعدد اماموں اور متعدد جماعتوں کے سامنے یکے بعد دیگرے نماز پڑھتے ہیں یہ فعل ان کا بالاتفاق مکروہ ہے؟

جواب: سائل نے عبارت میں قطع وبرید کی ہے۔ شامی تو روزانہ میرے مطالعے میں رہتی ہے۔ شامی نے اسے نقل کر کے اس کا صریح رد کر دیا ہے اور اس کو تمام علماء کے اجماع کے خلاف بتایا ہے۔

سوال ۱۰۹: اور شامی میں عبارت ذیل درج ہے یا نہیں؟ نقل عن بعض مشائخنا انکارہ صریحاً حین حضر الموسم ۵۵۱ھ منھم الشریف الغزنوی وذکر انہ افتی بعض المالکیۃ بعدم جواز ذالک علی مذھب الفقہاء الاربعۃ و نقل انکار ذالک ایضاً عن جماعۃ من الحنفیۃ و الشافعیۃ والمالکیۃ حضروا الموسم ۵۵۱ھ یعنی نقل کیا گیا کہ ہمارے بعض مشائخ نے جن میں شریف غزنوی بھی ہیں اور بھی ایک جماعت علمائے حنفیہ شافعیہ ومالکیہ نے جب ۵۵۱ھ موسم حج میں یہ لوگ حاضر ہوئے تھے تو اہل حرمین کے اس فعل کو جس کا بیان نمبر ۱۰۸ میں کیا گیا صریحاً انکار کیا اور بعض علمائے مالکیہ نے تو اس مذکورہ بالا فعل کو ناجائز ہونے کا چاروں اماموں کے مذہب کے مطابق فتویٰ دیا۔

جواب: یہ اسی عبارت کا تتمہ ہے جس کے بعد شامی نے تمام علماء کے اجماع سے اس کا رد کیا اور خود اس شامی وعماوی وغیرہ نے ان جماعتوں کی نسبت لکھا کہ تمام مسلمانوں نے بہتر سمجھا اور جمہور اہل ایمان نے مکہ معظمہ ومدینہ منورہ وبیت المقدس اور مصر وشام میں ان پر عمل

کیا اور یہ کہ شاذ و نادر جس نے خلاف کیا وہ اعتماد کے قابل نہیں۔

سوال ۱۱۰: تفسیر عزیزی کو آپ جانتے ہیں یا نہیں؟ اور یہ اہلسنت و جماعت کی کتاب ہے یا نہیں؟

جواب: دہلی کے ایک عالم زمانہ حال کے تھے۔ یہ تفسیر ان کی تصنیف ہے۔ جسے آدھی چہارم بھی نہ لکھ پائے تھے کہ انتقال ہوگیا۔ نظر ثانی تو دوسرا درجہ ہے اور اصل کلی مطابق ۲۵

سوال ۱۱۱: تفسیر عزیزی میں عبارت ذیل ہے یا نہیں؟ "و خدائے تعالیٰ بخبر لیست از آنچہ در زمانۂ آئندہ عمل خواہند کرد و از راہ بدعت یک یک جہت کعبہ تقسیم خود خواہند کرد"

جواب: جہاں تک مجھے خیال ہے یہ عبارت اس طرح نہیں ہے بلکہ ایک اجمالی بات کر کے لکھی ہے اور اس کی سند کسی سے نہ دی اور خود صاحب عزیزی نے تقریر دلیمہ میں تصریح کی ہے۔ جو کسی بات کو یوں لکھے کہ ظاہر یہ ہے وہ بھی اس میں شک رکھتا ہے اور خود ہی اس کا قائل نہیں ہے۔ دیکھو زبدۃ النصائح تو جو نرا اجمال بتائے وہ کیوں کر اس بات کا قائل ٹھہر سکتا ہے پھر تقسیم کے یہ معنی ہیں کہ ایک حصہ میں دوسرے کا حق نہ ہے۔ دیکھو ھدایہ باب صفۃ الصلاۃ اور جہات کعبہ کا یوں حصہ بانٹ، بیشک ناجائز ہے۔ پھر عزیزی میں اس کے بعد یہ بھی ہے کہ اپنی اپنی جہت کو افضل بتاؤ گے اور بے شک یہ بھی شرعاً پسند نہیں تو اعتراض ان جاہلوں پر ہے جو تقسیم اور تفضیل کے قائل ہوں نہ کہ اصل مصلّوں پر۔

سوال ۱۱۲: سب سے پہلے یہ رائے کس نے قائم کی کہ چاروں اماموں کے



علاوہ اور کسی کی تقلید جائز نہیں؟

جواب: اشباہ و تحریر الاصول وغیرہ کتب متعددہ میں اس پر اجماع نقل کیا اور اجماع میں یہ نہیں دیکھا جاتا کہ پہلے یہ رائے کس نے نکالی، کیوں نکالی۔ نہ اس کی ہمیں تحقیق نہ اس کی ہمیں حاجت۔

سوال ۱۱۳: جس شخص نے یہ رائے قائم کی کس بنا پر قائم کی؟

جواب: جواب ابھی گذارش ہوا۔

سوال ۱۱۴: اس شخص نے جس بنیاد پر یہ رائے قائم کی وہ بنیاد صحیح ہے یا نہیں؟

جواب: ابھی گذر چکا۔

سوال ۱۱۵: یہ رائے چاروں اماموں کے زمانہ میں قائم ہوئی یا بعد میں۔ اگر بعد میں قائم ہوئی تو کس قدر بعد میں؟

جواب: اس کی تاریخ میں نے معلوم نہ کی، نہ اجماع میں دریافت تاریخ کی ضرورت ہے۔

سوال ۱۱۶: جس شخص نے یہ رائے قائم کی اس کی تقلید جائز ہے یا نہیں؟ اگر جائز ہے تو اس کی تقلید کرنے والے کس نام سے پکارے جاتے ہیں اور خود وہ شخص کیا تھا کس کا مقلد تھا یا مجتہد؟

جواب: اجماع کی تقلید جائز بلکہ واجب ہے اس کے پیرو اہلسنت کہلاتے ہیں۔ اجماع کسی خاص شخص کا نام نہیں کہ اسے بتایا جائے کہ کس کا مقلد تھا یا مجتہد۔

سوال ۱۱۷: ایسی کوئی آیت یا حدیث صحیح کسی معتبر کتاب، حدیث کے حوالہ سے آپ بتا سکتے ہیں جس میں یہ مسئلہ ہو کہ غیر مقلدین کے پیچھے حنفیوں

کی نماز جائز نہیں ؟

جواب : اس کی بحث حدیث وغیرہ سے میں اوپر لکھ چکا ہوں۔

سوال ۱۱۸ : آپ مسئلہ ذیل جانتے ہیں یا نہیں ؟ من صلی خلف فاسق او مبتدع نال فضل الجماعۃ ۔ یعنی فاسق و مبتدع کے پیچھے بھی نماز پڑھنے سے ثواب جماعت کا ملتا ہے ؟

جواب : ہاں ۔ فقہی کتابوں میں ایسا لکھا ہے اور کراہت سب مانتے ہیں یہاں تک کہ انہیں علماء نے صاف یہ بھی بتا دیا ہے کہ جہاں فاسق امام ہو اس مسجد کو چھوڑ کر دوسری مسجد میں نماز پڑھے یعنی جبکہ اس کے روکنے پر قدرت نہ ہو جیسے کہ جمعہ میں ہے ۔ کہ صحیح مذہب میں جمعہ بھی ایک شہر میں کئی جگہ ہو سکتا ہے تو اس مسجد کو چھوڑ کر دوسری مسجد میں جا سکتا ہے ۔ دیکھو فتح القدیر و درمختار ۔ تو غیر مقلدین ان اقوال سے مغالطہ دے کر یہ چاہتے ہیں کہ اہلسنت کی مسجدیں چھین لیں ، ان میں خود امامت کریں اور اہلسنت بحکم علماء اپنی ان مساجد کو چھوڑ کر نماز کے لئے اور مسجدیں ڈھونڈتے پھریں ۔ یہ مساجد کو اچھا عام عبادت کے لئے مانا کہ اصل جس کی بنائی ہوئی ہیں انہیں کو وہاں سے نکل جانے کا حکم ہوا اس قول میں بھی کہ اصل جماعت کا ثواب ملے گا ۔ وہ فاسق و مبتدع مراد ہے جس پر لزوم کفر نہ ہو ۔ ورنہ نماز باطل محض ہوگی ۔ جیسے غیر مقلدین کے پیچھے جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا ۔

سوال ۱۱۹ : کتاب درمختار کو آپ مانتے ہیں یا نہیں ؟ اور یہ آپ کی کتاب ہے یا نہیں ؟ اور آپ اس پر عمل کرتے ہیں یا نہیں ؟

جواب : ہے ۔ اور عمل مفتیٰ بہ پر ہوتا ہے ۔



سوال ۱۲۰ : جو مسئلہ سوال نمبر ۱۱۸ میں بیان کیا گیا ہے وہ اس کتاب میں ہے یا نہیں ؟

جواب : اسی تفصیل کے ساتھ ہے جو میں نے ذکر کی ۔

سوال ۱۲۱ : مکروہ یا حرام کے قول ترک کرنے سے تھوڑا بہت ثواب ملتا ہے یا نہیں ؟

جواب : جو کام اپنی حد ذات میں نیک ہو اور حرمت و کراہت کسی بیرونی عارضی بات کے باعث ہو تو اصل فعل پر ثواب اور اس عارضی کے سبب استحقاق عذاب و عقاب ہوتا ہے ۔ جیسے ریشمی کپڑے پہن کر نماز یا قرآن شریف کی تلاوت ، بدعتی یا فاسق کی اقتدا بھی اسی قبیل سے ہے کہ اصل فعل نماز ہے ۔ نیک اور نفس فعل جماعت ہے نیک ، مگر یہ عارضی بات کہ امام بدعتی یا فاسق ہے مکروہ و ممنوع تو اس عارضی کو ضرور منع کیا جائے گا ۔ کہ اس کا ثواب و عقاب بھی ہوتا ہے ۔ اگرچہ نفس فعل کا ثواب الگ ہو ۔ پھر یہ بھی اس حالت میں ہے کہ فسق و بدعت لزوم کفر تک نہ پہنچتی ہوں ورنہ نفس فعل ہی باطل ہو جائے گا ۔ اور اب خالص عذاب رہ جائے گا ۔ جیسے ہمارے مذہب میں غیر مقلدین کے پیچھے نماز پڑھنا ۔

سوال ۱۲۲ : حدیث ذیل صلوا خلف کل بر و فاجر یعنی ہر ایک نیک و بد کے پیچھے نماز پڑھو امر ہے یا نہیں ؟

جواب : صیغہ ضرور امر کا ہے اور معنی وجوب یہاں کسی کے نزدیک نہیں کہ فاسق کے پیچھے نماز پڑھنا خواہ مخواہ لازم کوئی نہیں کہتا ۔ حدیث میں لفظ کل کا ہے جس کے معنی یہ ٹھہریں گے تمام نیکوں بدوں کے پیچھے نماز ادا کرنا ہر شخص پر واجب ہے ۔ یہ واجب نہ کسی سے ادا ہوا نہ کبھی کسی سے ادا ہو سکے ۔ اس

کی عمر اسی کے لئے کفایت نہ کرے گی کہ دنیا کے جتنے بھی نیک و بد ہیں کم از کم ایک ایک بار سب کے پیچھے نماز پڑھے البتہ اگر کلام سلطان و نائبان سلطان میں مخصوص کیا جائے جیسا کہ میں اوپر بیان کر چکا ہوں تو دفع ضرر کے لئے وجوب ضرور ہے یعنی تمیز نیک و بد کر کے اپ اپنے کو ہلاکت میں نہ ڈالو۔ علماء اس حدیث سے یہ مطلب ثابت کرتے ہیں کہ فاسق کے پیچھے نماز ہو جاتی ہے یعنی فرض اتر جاتا ہے اور ساتھ ہی تصریح فرما دیتے ہیں کہ مکروہ ہے۔ عامہ کتب فقیہہ میں یہ استدلال امام مالک کے مقابل ہے کہ ان کے مذہب میں فاسق کے پیچھے نماز ہوتی ہی نہیں۔ اور بھی ایک روایت امام احمد سے ہے۔ دیکھو غنیہ شرح منیہ، مرقات شرح مشکوٰۃ ارشاد الساری شرح صحیح بخاری اور کتب عقائد میں یہ استدلال روافض و خوارج کے مقابل ہے کہ رافضیوں کے نزدیک امام معصوم شرط ہے اور خارجیوں کے یہاں ہر فاسق کافر ہے اور یہ استدلال ضرور صحیح ہے غیر مقلدین ان مقاصد علماء کو پس پشت ڈال کر یہ مطلب نکالنا چاہتے ہیں کہ غیر مقلد اگرچہ فاسق و بدعتی ہیں مگر تم پر لازم ہے کہ خواہی نخواہی ان کے پیچھے نماز پڑھو۔ یہ مطلب ہرگز حدیث کا ہے نہ علماء کا بلکہ ان کی تصریحات کے صاف خلاف ہے۔

سوال ۱۲۳: امر کے حقیقی معنی وجوب ہیں یا نہیں۔ جب افسر و حاکم اپنے ماتحتوں کو کسی بات کی تعمیل کا حکم دیں تو اس حکم سے اس بات کا واجب اور ضروری ہونا سمجھا جاتا ہے یا نہیں؟

جواب: ہاں۔ ہمارے نزدیک حقیقت وجوب ہے اور محل اور موقع سے مختلف معنیٰ سمجھے جاتے ہیں۔



سوال ۱۲۴: نور الانوار کو آپ جانتے ہیں یا نہیں؟ یہ کتاب آپ کی ہے یا نہیں؟

جواب: ہاں ہے بدستور نمبر ۲۵

سوال ۱۲۵: نور الانوار میں عبارت ذیل درج ہے یا نہیں؟ عندنا الوجوب حقیقة الامر لایکون الا للوجوب۔ یعنی ہمارے یہاں یعنی حنفی مذہب میں وجوب ہی امر کے حقیقی معنیٰ ہیں اور امر وجوب ہی کے لئے ہوتا ہے۔

جواب: نیچے کی کتابیں دیکھنے کا مظہر کو کم اتفاق ہوتا ہے۔ یہ عبارت اس میں ہو نہ ہو مگر مسئلہ وہ ہے جو میں نے ابھی بیان کیا۔ کیا اس کی تصریح عام کتب اصول میں ہے۔

سوال ۱۲۶: لفظ کے جو حقیقی معنیٰ ہوں اُس حقیقی معنیٰ کو چھوڑ کر اس کے مجازی معنیٰ لینا کس حالت میں جائز ہے اور کس حالت میں نہیں

جواب: جب حقیقت متعذر یا مہجور ہو تو بالاتفاق اور مغلوب ہو تو صاحبین کے نزدیک معنیٰ مجازی لئے جائیں گے۔ ورنہ نہیں۔

سوال ۱۲۷: نور الانوار جس کا بیان نمبر ۱۲۴ میں ہو چکا ہے اس کتاب میں عبارت ذیل درج ہے یا نہیں؟ مادام امکن العمل بالمعنیٰ الحقیقی یسقط المجازی۔ یعنی جب تک حقیقی معنیٰ پر عمل ہو سکتا ہے۔ مجازی معنیٰ ساقط الاعتبار ہیں۔

جواب: یہ مسئلہ کتب اصول میں اسی تفصیل کے ساتھ ہے جو میں نے بیان کی اور نور الانوار میں بھی اسی تفصیل سے ہو گا۔

سوال ۱۲۸: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ وارکعوا مع الراکعین یعنی رکوع کرنے والوں کے ساتھ رکوع کرو۔ یعنی نماز پڑھو نماز پڑھنے والوں

کے ساتھ. یہ امر ہے یا نہیں اور اس آیت میں نیک و بد کی قید ہے یا نہیں؟

جواب: یہ امر بھی وجوب کے واسطے نہیں ہے اور راکعین سے مراد صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم. دیکھو تفسیر جلالین وغیرہ. اور صحابہ سب کے سب نیک تھے اور آیت سے جماعت کے ثبوت میں کلام ہے. دیکھو معالم وغیرہ.

سوال ۱۲۹: اللہ و رسول اللہ جل جلالہ و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے کلام میں بھی ایسی بات کا امر ہوتا ہے یا نہیں جو مکروہ یا حرام ہو. اگر ہوتا ہے تو اس کی کوئی مثال بیان فرمایئے. مگر جو مثال بیان فرمایئے وہ ایسی مثال ہو جو واقعی امر ہو نہ صرف صورت امر؟

جواب: جو بات اصل میں حرام یا مکروہ ہو اور بحال ضرورت اس کی اجازت فرمائی جائے تو کبھی وہ رخصت بصیغۂ امر آتی ہے جیسے فان عاد واقعد. اور کبھی وجوب تک بھی ہوتی ہے جیسے مخمصہ میں حرام چیز بسدِ رمق یہاں تک کہ نہ کھاتے اور مر جاتے تو حرام موت مرے. دیکھو ردالمحتار وغیرہ.

سوال ۱۳۰: شرح عقائد نسفی جس کا بیان نمبر ۴۹ میں ہو چکا ہے اس میں عبارت ذیل درج ہے یا نہیں؟ ولان علماء الامۃ کانوا یصلون خلف الفسقۃ واھل الاھواء والبدع یعنی علمائے امت سارے کے سارے فاسقوں اور بدعتوں کے پیچھے نماز پڑھتے تھے.

جواب: شرح عقائد میں یہ عبارت اس طرح نہیں بلکہ مجھ کو یقیناً یاد ہے



کہ اس کے ساتھ فرما دیا ہے کہ فاسق اور بدعتی کے پیچھے نماز مکروہ ہونے میں کسی کو کلام نہیں. اور یہ کہ فسق اور بدعت حد کفر تک پہنچی ہوں تو بالکل باطل ہے.

سوال ۱۳۱: علمائے امت جو فاسقوں اور بدعتیوں کے پیچھے نماز پڑھتے تھے ان کا یہ فعل مکروہ یا حرام تھا یا نہیں؟

جواب: شرح عقائد سے نقل کر دیا گیا کہ فاسق اور بدعتی کے پیچھے نماز مکروہ ہونے میں کسی کو کلام نہیں. تو یقیناً یہ علماء بھی اسے مکروہ جانتے مگر سلطنت کی مجبوری سے پڑھتے. مجبوری میں ممنوع تک کی رخصت مل جاتی ہے. اس تفصیل پر کہ ھدایہ اور در مختار میں ہے.

سوال ۱۳۲: شرح عقائد کے حاشیہ جلال میں عبارت ذیل درج ہے یا نہیں؟ قولہ خلف کل بر و فاجر اشارۃ الی انھما سواء فی الامامۃ یعنی یہ جو فرمایا ہے کہ نیک و بد کے پیچھے. اشارہ اس بات کی طرف ہے کہ نیک و بد دونوں امام ہونے میں مساوی ہیں.

جواب: شرح عقائد میری دیکھی ہوئی ہے اور شرح عقائد نسفی کے ساتھ شروح و حواشی میں نے دیکھے اور ان میں کوئی حاشیہ جلال نہیں ہاں ہندی چھاپے میں زید و عمر کتاب پر حاشیہ چڑھا دیتے ہیں اُن میں کوئی ہو تو مجھے معلوم نہیں. نہ وہ قابل التفات نہ عالم میں کوئی عالم اس کا قائل کہ امامت کے لئے نیک و بد سب برابر ہیں. ہاں فرض اتر جانے میں کہو تو ایک بات ہے جبکہ بدی حد کفر تک نہ ہو.

سوال ۱۳۳: عبارت ذیل صحیح بخاری میں درج ہے یا نہیں؟ قال الحسن صل خلفہ و بدعتہ علیہ یعنی حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ

نے فرمایا کہ تو مبتدع کے پیچھے نماز پڑھ لے اور مبتدع کی بدعت کا
وبال خود اس پر ہے۔

جواب: یہ قول بے سند بخاری میں ہے اور جہاں تک مجھے یاد ہے۔ یہاں بخاری
نے جو حدیث نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مع سند بیان کی اس سے صاف
وہی مطلب کھلتا ہے کہ یہ اس وقت ہے کہ جب فاسق ومبتدع بادشاہ
ہو یا اس کی طرف سے حاکم ہوا ہو۔ بخاری نے یہ بھی نقل کیا ہے کہ
ایسا صرف ضرورت اور ناچاری میں ہے۔

سوال ۱۳۴: عبداللہ بن عدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت عثمان بن عفان رضی
اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس اس حالت میں گئے کہ وہ گھرے ہوئے تھے یعنی
جب کہ حضرت عثمان کو بلوائیوں نے گھیر رکھا تھا۔ عبداللہ بن عدی نے جا
کر حضرت عثمان سے کہا کہ آپ دیکھ رہے ہیں اور ہم کو امام فتنہ نماز پڑھا
رہا ہے اور ہم ڈرتے ہیں کہ کہیں اس کی وجہ سے گناہ میں نہ پڑ جائیں۔
حضرت عثمان نے فرمایا۔ الصلوٰۃ احسن مایعمل الناس
فاذا احسن الناس فاحسن معھم واذا اساؤا
فاجتنب اساءتھم۔ یعنی جو لوگ جو کام کرتے ہیں ان میں نماز
سب سے اچھا کام ہے۔ تو جب لوگ اچھا کام کریں تو تم بھی ان
کے اس اچھے کام میں شریک ہو جاؤ اور جب برا کام کریں تو تم ان کے
اس برے کام میں ساتھ نہ دو۔

جواب: .. .. .. .. .. .. .. .. .. .. .. ..
کا ذکر فرما دیا اور ان لوگوں کی مجبوری خود ظاہر ہے کہ بلوائیوں کے
سردار نے امام برحق کو نظر بند کر لیا اور خود امامت کرتا تھا۔



سوال ۱۳۵: یہ کوئی شخص کسی طور سے امام بن جائے اور لوگ اس کے پیچھے
نماز پڑھیں اور یہ امر کہ کسی کو اپنے اختیار سے امام بنائیں۔ ان دونوں
صورتوں کا ایک حکم ہے کہ دونوں امر مکروہ ہیں یا دونوں غیر مکروہ یا
ان میں سے ایک مکروہ ہے اور دوسرا غیر مکروہ، اور کون مکروہ ہے اور
کون غیر مکروہ؟

جواب: فاسق ومبتدع کے پیچھے نماز پڑھنا ایک گناہ ہے اور اسے امام
بنانا دوسرا گناہ ہے اور کسی طرح امام ہو گیا ہو تو بلا مجبوری اس کے پیچھے نماز
پڑھنا ایک گناہ ہے۔

سوال ۱۳۶: کتاب تفسیر احمدی کو آپ مانتے ہیں یا نہیں؟ اور یہ آپ
کی کتاب ہے یا نہیں؟

جواب: ہے۔ مطابق نمبر ۲۵۔

سوال ۱۳۷: تفسیر احمدی میں جو اہلسنت والجماعت ہونے کے لئے دس
باتیں ضروری لکھی ہیں ان میں ذیل کی دو باتیں یہ بھی ہیں یا نہیں؟
الصلوٰۃ علی الجنازتین والصلوٰۃ خلف الامامین یعنی
صالح وفاسق دونوں کے جنازے کی نماز پڑھنی اور صالح وفاسق
دونوں کے پیچھے نماز پڑھنی۔

جواب: یہ میری یاد میں ایک بے سند حکایت ہے اور اس سے مراد وہی
رافضیوں، خارجیوں کا رد ہے جیسے کہ میں نے اوپر بیان کیا۔

دوم ذی الحجۃ الحرام ۱۳۲۷ھ شنبہ

# کلام الامام امام الکلام

از: امام احمد رضا فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ

دشمن احمد پہ شدت کیجئے　　ملحدوں کی کیا مروت کیجئے

ذکر ان کا چھیڑئے ہر بات میں　　چھیڑنا شیطان کا عادت کیجئے

مثل فارس زلزلے ہوں نجد میں　　ذکر آیات ولادت کیجئے

غیظ میں جل جائیں بے دینوں کے دل　　یارسول اللہ کی کثرت کیجئے

کیجئے چرچا انہیں کا صبح و شام　　جان کافر پر قیامت کیجئے

حق تمہیں فرما چکا اپنا حبیب　　اب شفاعت بالمحبت کیجئے

آپ درگاہ خدا میں ہیں وجیہ　　ہاں شفاعت بالوجاہت کیجئے

اذن کب کا مل چکا اب تو حضور　　ہم غریبوں کی شفاعت کیجئے

ملحدوں کا شک نکل جائے حضور　　جانب مہ پھر اشارت کیجئے

شرک ٹھہرے جس میں تعظیم حبیب　　اس برے مذہب پہ لعنت کیجئے

ظالمو! محبوب کا حق تھا یہی　　عشق کے بدلے عداوت کیجئے

والضحیٰ حجرات الم نشرح سے پھر　　مومنو! اتمام حجت کیجئے

بیٹھتے اٹھتے حضور پاک سے　　التجا و استعانت کیجئے

یارسول دہائی آپ کی　　گوشمال اہل بدعت کیجئے

غوث اعظم آپ سے فریاد ہے　　زندہ پھر یہ پاک ملت کیجئے

یا خدا تجھ تک ہے سب کا منتہیٰ　　اولیاء کو حکم نصرت کیجئے

میرے آقا حضرت اچھے میاں
ہو رضا اچھا وہ صورت کیجئے

# غیر مقلدوں (وہابیوں) کے فریب

مفتی جلال الدین احمد امجدی



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ
وعلیٰ آلک واصحابک یا حبیب اللہ



# فہرست مضامین


| نمبر شمار | فہرست مضامین | صفحہ |
| --- | --- | --- |
| ۱ | نگاہ اولیں | ۵۹۱ |
| ۲ | یہ امت تہتر مذہبوں میں بٹ جائے گی جن میں صرف ایک جنتی ہوگا | ۵۹۲ |
| ۳ | تصرف واختیار کے متعلق حضور وصحابۂ کرام کا عقیدہ | ۵۹۳ |
| ۴ | تصرف واختیار کے متعلق غیر مقلدوں کا عقیدہ | ۵۹۷ |
| ۵ | رسول کی عزت اور علم غیب وغیرہ کے متعلق حضور وصحابۂ کرام کے عقیدے | ۵۹۸ |
| ۶ | رسول کی عزت اور علم غیب وغیرہ کے متعلق غیر مقلدوں کے عقیدے | ۶۰۲ |
| ۷ | صحابۂ کرام اور تقلید | ۶۰۴ |
| ۸ | تقلید کسے کہتے ہیں | ۶۰۵ |
| ۹ | غیر مقلدوں کی تقلید | ۶۰۷ |
| ۱۰ | غیر مقلدوں سے سوالات | ۶۰۸ |
| ۱۱ | غیر مقلدوں کی گمراہی کا ایک اور واضح ثبوت | ۶۱۲ |
| ۱۲ | غیر مقلدین کی مختصر تاریخ | ۶۱۴ |
| ۱۳ | ہندوستان میں فتنۂ وہابیت | ۶۱۸ |
| ۱۴ | غیر مقلدین علمائے دیوبند کی نظر میں | ۶۱۹ |
| ۱۵ | غیر مقلدوں کے چند اہم اصول ــــ پہلا اصول | ۶۲۴ |
| ۱۶ | دوسرا اصول | ۶۲۵ |
| ۱۷ | تیسرا اصول ــــ تراویح | ۶۲۸ |
| ۱۸ | قربانی | ۶۳۱ |
| ۱۹ | طلاق | ۶۳۳ |
| ۲۰ | ابن تیمیہ کون؟ | ۶۴۱ |
| ۲۱ | غیر مقلدوں کے کچھ پوشیدہ راز | ۶۴۵ |
| ۲۲ | غیر مقلدوں کے چالیس فریب | ۶۵۱ |
| ۲۳ | مختصر سوانح حضرت امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ | ۶۶۲ |

# انتساب

ان تمام مسلمانوں کے نام جو سوادِ اعظم اہلسنت وجماعت سے ہیں اور ائمۂ اربعہ حضور سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ، حضور سیدنا امام شافعی، حضور سیدنا امام مالک یا حضور سیدنا امام احمد بن حنبل رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے دامن سے وابستہ ہوکر ان کی تقلید کرتے ہیں اور غیر مقلدوں سے دور رہتے ہیں۔

اور

شعیب الاولیاء حضور سیدنا شاہ محمد یار علی صاحب قبلہ علیہ الرحمۃ والرضوان (متوفی ۱۳۸۷ھ) کے نام جنہوں نے اپنے رشد وہدایت اور عظیم دینی ادارہ دارالعلوم فیض الرسول کے قیام سے شمالی مشرقی یو۔پی میں غیر مقلدیت کے بڑھتے ہوئے سیلاب کو روک دیا۔

جلال الدین احمد امجدی



# نگاہِ اوّلیں

غیر مقلد جو اپنے آپ کو اہل حدیث اور سلفی کہتے ہیں وہ اپنا نیا مذہب پھیلانے کے لئے عرب ملکوں سے پیسے لاکر آئے دن نئے نئے فتنے کھڑے کرتے رہتے ہیں۔ انھیں فتنوں میں سے ان کی کتاب حقیقۃ الفقہ بھی ہے جو غیر مقلد مولوی یوسف جے پوری کی تصنیف ہے اور دوسرے غیر مقلد مولوی داؤد کی تصحیح واضافے کے بعد بمبئی سے شائع ہوئی ہے اور شروع سے آخر تک مکر وفریب سے بھری ہوئی ہے۔

چند سال قبل اس کتاب کے فریب کو ظاہر کرنے کے لئے مجھ سے کہا گیا لیکن میں اپنی مصروفیات کے سبب اس کی طرف توجہ نہ کرسکا۔ مگر ابھی جلد ہی جب غیر مقلدوں نے تین طلاق سے ایک ہی طلاق پڑنے کا نیا فتنہ اٹھایا تو ہم ان کے کفری اور گمراہ کن عقیدے اس کتاب میں لکھ دیئے، ان کی مکاریوں کے پردے چاک کردیئے، ان کے پوشیدہ راز ظاہر کئے اور آخر میں کتاب مذکور حقیقۃ الفقہ کے چالیس فریب بھی لکھ دیئے تاکہ مسلمان اس گمراہ فرقہ سے دور رہیں، ان کے فتنے میں نہ پڑیں اور نہ اس نئے مذہب کی سہولتیں دیکھ کر اس کی طرف مائل ہوں۔

دعا ہے کہ خدائے عزوجل اس کتاب کو مسلمانوں کے لئے مفید فرمائے انھیں غیر مقلدوں کے فتنوں سے محفوظ رکھے اور میرے لئے اس کو توشۂ آخرت بنائے۔ آمین

جلال الدین احمد امجدی
۲۵ محرم الحرام ۱۴۱۵ھ ۶ جولائی ۹۴ء

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

لک الحمد یا اللہ والصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ!

# یہ امت تہتّر مذہبوں میں بٹ جائے گی

## جن میں صرف ایک مذہب جنتی ہوگا

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے سرکار اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

اِنَّ بَنِیْ اِسْرَائِیْلَ تَفَرَّقَتْ عَلٰی ثِنْتَیْنِ وَسَبْعِیْنَ مِلَّۃً وَّتَفْتَرِقُ اُمَّتِیْ عَلٰی ثَلٰثٍ وَّسَبْعِیْنَ مِلَّۃً کُلُّھُمْ فِی النَّارِ اِلَّا مِلَّۃً وَّاحِدَۃً قَالُوْا مَنْ ھِیَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ قَالَ مَا اَنَا عَلَیْہِ وَاَصْحَابِیْ۔

بنی اسرائیل بہتّر مذہبوں میں بٹ گئے۔ اور میری امت تہتّر مذہبوں میں بٹ جائے گی۔ ان میں ایک مذہب والوں کے سوا باقی تمام مذاہب والے جہنمی ہوں گے صحابۂ کرام (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) نے عرض کیا یارسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) وہ ایک مذہب والے کون ہیں؟ (یعنی ان کی پہچان کیا ہے؟) حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا وہ لوگ اسی مذہب پر قائم رہیں گے جس پر میں ہوں اور میرے صحابہ ہیں (ترمذی ص ۸۹ مشکوٰۃ ص ۳۰)

اس حدیث شریف سے واضح طور پر معلوم ہوا کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی یہ امت تہتّر مذہبوں میں بٹے گی لیکن ان میں صرف ایک مذہب والے جنتی ہوں گے باقی سب جہنمی ہوں گے ـــــ اور جنتی مذہب والوں کی پہچان یہ ہے کہ وہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور ان کے صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے نقش قدم پر چلیں گے اور ان کے عقیدے پر قائم رہیں گے۔



# تصرّف واختیار کے متعلق حضور وصحابۂ کرام کا عقیدہ

## (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ورضی اللہ تعالیٰ عنہم)

(۱) حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ انھوں نے فرمایا۔

اَھْلُ مَکَّۃَ سَأَلُوْا رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنْ یُّرِیَھُمْ آیَۃً فَاَرَاھُمُ الْقَمَرَ شِقَّتَیْنِ حَتّٰی رَأَوْا حِرَاءً بَیْنَھُمَا۔

مکہ والوں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے کہا کہ آپ کوئی معجزہ دکھائیں تو حضور نے چاند کے دو ٹکڑے فرما کر انھیں دکھادیا یہاں تک کہ مکہ والوں نے حرا پہاڑ کو چاند کے دو ٹکڑوں کے درمیان دیکھا (بخاری ص ۵۴۳ مسلم)

(۲) اور حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے۔ انہوں نے فرمایا کہ صلح حدیبیہ کے دن لوگ پیاسے تھے اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پاس ایک پیالہ تھا جس سے آپ نے وضو فرمایا تو لوگ آپ کی طرف دوڑے۔ حضور نے فرمایا کیا بات ہے؟ لوگوں نے عرض کیا ہمارے پاس وضو کرنے اور پینے کے لئے پانی نہیں ہے مگر یہی جو آپ کے سامنے ہے۔

فَوَضَعَ یَدَہٗ فِی الرَّکْوَۃِ فَجَعَلَ الْمَاءُ یَثُوْرُ بَیْنَ اَصَابِعِہٖ کَاَمْثَالِ الْعُیُوْنِ فَشَرِبْنَا وَتَوَضَّأْنَا۔ قُلْتُ کَمْ کُنْتُمْ قَالَ لَوْ کُنَّا مِائَۃَ اَلْفٍ لَکَفَانَا کُنَّا خَمْسَ عَشَرَۃَ مِائَۃً۔

تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنا مبارک ہاتھ اس پیالہ میں رکھ دیا تو آپ کی انگلیوں کے درمیان چشموں کی طرح پانی ابلنے لگا۔ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ ہم تمام لوگوں نے پانی پیا اور وضو کیا۔ حضرت سالم فرماتے ہیں کہ ہم نے حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پوچھا آپ لوگ کتنی تعداد میں تھے؟ انھوں نے فرمایا اگر ہم ایک لاکھ بھی ہوتے تب بھی وہ پانی کافی ہوتا۔ اس وقت تو ہماری تعداد پندرہ سو تھی (بخاری شریف جلد ۱ ص ۵۰۵)

(۳) اور حضرت سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کل میں یہ جھنڈا ضرور اس شخص کو دوں گا جس کے ہاتھ پر اللہ تعالیٰ فتح عطا فرمائے گا۔ لوگ ساری رات حسرت میں رہے کہ دیکھئے صبح کس خوش نصیب کو جھنڈا عطا فرمایا جائے گا۔ جب صبح ہوئی تو ہر ایک یہ تمنا لئے ہوئے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوا کہ جھنڈا اسے مرحمت ہو۔ آپ نے فرمایا

أَيْنَ عَلِيُّ بْنُ أَبِي طَالِبٍ فَقَالُوا يَشْتَكِي عَيْنَيْهِ يَا رَسُولَ اللّٰهِ قَالَ فَأَرْسِلُوا إِلَيْهِ فَأْتُونِي بِهٖ فَلَمَّا جَاءَ بَصَقَ فِي عَيْنَيْهِ وَدَعَا لَهٗ فَبَرَأَ حَتّٰى كَأَنْ لَمْ يَكُنْ بِهٖ وَجَعٌ۔

علی بن ابو طالب کہاں ہیں؟ لوگوں نے جواب دیا یا رسول اللہ! ان کی آنکھیں دکھتی ہیں۔ فرمایا انھیں بلا کر لاؤ۔ پس انھیں آپ کی خدمت میں لایا گیا تو آپ نے ان کی آنکھوں میں لعاب دہن لگا دیا اور ان کے لئے دعا فرمائی تو وہ اس طرح تندرست ہو گئے جیسے انھیں کوئی تکلیف ہی نہیں ہوئی تھی (بخاری شریف جلد ۱ صفحہ ۵۲۵)

(۴) اور حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جب حضرت عبد اللہ بن عتیک رضی اللہ تعالیٰ عنہ ابو رافع یہودی کو (جو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بڑا دشمن تھا) قتل کرنے کے بعد اس کے اونچے مکان سے اترنے لگے تو زینے سے گر گئے اور ان کی پنڈلی ٹوٹ گئی۔ انھوں نے اسی وقت گرم گرم اپنی پگڑی سے باندھ لی اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنا سارا ماجرا بیان کیا۔ وہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مجھے حکم دیا۔

أُبْسُطْ رِجْلَكَ فَبَسَطْتُ رِجْلِي فَمَسَحَهَا فَكَأَنَّمَا لَمْ أَشْتَكِهَا قَطُّ۔

اپنا پاؤں پھیلاؤ۔ میں نے پھیلا دیا۔ تو حضور نے جب اس پر اپنا مبارک ہاتھ پھیر دیا تو ایسا ہو گیا جیسے اس میں سرے سے کوئی تکلیف ہی نہ ہوئی تھی (بخاری شریف جلد ۲ صفحہ ۵۷۷)



(۵) اور حضرت ابو رافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ انھوں نے فرمایا کہ میرے پاس ایک بکری ہدیۃً بھیجی گئی۔ میں نے اسے ہانڈی میں ڈالا پھر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تشریف لائے۔ فرمایا ابو رافع یہ کیا ہے؟ عرض کیا یہ بکری ہے جو ہمیں ہدیۃً ملی ہے۔ پھر ہم نے اسے ہانڈی میں پکایا۔ حضور نے فرمایا اے ابو رافع! ہم کو ایک دست دو۔ میں نے دست پیش کر دیا۔ پھر فرمایا دوسرا دست بھی دو۔ میں نے دوسرا دست بھی پیش کر دیا۔ پھر فرمایا اے ابو رافع! اور دست لاؤ۔ عرض کیا یا رسول اللہ بکری کے دو ہی دست ہوتے ہیں۔

فَقَالَ لَهٗ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَمَا إِنَّكَ لَوْ سَكَتَّ لَنَاوَلْتَنِي ذِرَاعًا فَذِرَاعًا مَا سَكَتَّ۔

تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا اگر تم چپ رہتے تو ہم کو دست پر دست دیتے رہتے جب تک کہ چپ رہتے (احمد، دارمی، مشکوٰۃ صفحہ ۵۴۱)

(۶) اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے۔ انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مجھ سے ارشاد فرمایا۔

يَا عَائِشَةُ لَوْ شِئْتُ لَسَارَتْ مَعِي جِبَالُ الذَّهَبِ۔

اے عائشہ! اگر میں چاہوں تو میرے ساتھ سونے کے پہاڑ چلیں (مشکوٰۃ شریف صفحہ ۵۲۱)

(۷) اور حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اے لوگو! خدائے تعالیٰ نے تم پر حج فرض کیا ہے۔ حضرت اقرع بن حابس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کھڑے ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ! کیا ہر سال حج فرض ہے؟

قَالَ لَوْ قُلْتُهَا نَعَمْ لَوَجَبَتْ وَلَوْ وَجَبَتْ لَمْ تَعْمَلُوا بِهَا وَلَمْ تَسْتَطِيعُوا۔

فرمایا اگر میں ہاں کہہ دوں تو ہر سال حج فرض ہو جائے اور اگر ہر سال فرض ہو جائے تو تم اسے ادا کرنے کی طاقت نہیں رکھتے (احمد، نسائی، دارمی، مشکوٰۃ صفحہ ۲۲۲)

کسی چیز کو حق جان کر دل میں جمائے ہوئے یقین کو ایمان و عقیدہ کہتے ہیں (۱)

تو حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جس طرح خدائے تعالیٰ کی وحدانیت اور اپنی رسالت پر ایمان و عقیدہ رکھتے ہیں اسی طرح اس بات پر بھی وہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ خدائے تعالیٰ نے مجھے عالم میں تصرف کی قوت بخشی ہے۔ اسی لئے آپ نے کفار مکہ کے مطالبہ پر اشارہ فرما کر چاند کو دو ٹکڑے کر دیا۔ اگر حضور کا ایسا عقیدہ نہ ہوتا تو اشارہ کرنا تو بہت بڑی بات ہے آپ ایک لمحہ کے لئے اسے سوچ بھی نہیں سکتے تھے۔ اور ضرورت پر انگلیوں کی گھائیوں سے دریا بہا کر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے عملی طور پر اپنا یہ عقیدہ ثابت کر دیا کہ خدا تعالیٰ نے مجھے اس کی طاقت وقوت بخشی ہے۔

اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی آنکھ میں لعاب دہن (تھوک) لگا کر حضرت عبداللہ بن عتیک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ٹوٹی ہوئی پنڈلی پر دست مبارک پھیر کر واضح طور پر اپنا یہ عقیدہ ثابت کر دیا کہ خدائے تعالیٰ نے مجھے تصرف کی وہ قوت مرحمت فرمائی ہے کہ میں اپنے تھوک سے بیماریاں دور کر دیا کرتا ہوں۔ اور ٹوٹی ہوئی ہڈی پر صرف اپنا ہاتھ پھیر کر بغیر پلاسٹر کے فوراً صحیح کر دیتا ہوں۔ اور حضرت ابو رافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے صاف لفظوں میں اپنا یہ عقیدہ ظاہر فرمایا کہ اگرچہ ایک بکری میں دو ہی دست ہوتے ہیں لیکن میں طلب کرتا رہوں اور پیش کرنے والا دینے کا ارادہ کرتا رہے تو ایک ہی بکری کے گوشت سے ہزاروں دست نمودار ہوتے رہیں گے۔

اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو واضح الفاظ میں اپنے اس عقیدہ سے آگاہ فرمایا کہ خدائے تعالیٰ نے مجھے وہ اختیار عطا فرمایا ہے کہ اگر میں

(۱) غیاث اللغات ص۳۶۵ میں ہے عقیدہ چیزے راحق دانستہ در دل خود محکم گرفتن ۱۲



چاہوں تو میرے ساتھ سونے کے پہاڑ چلیں۔ اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر اپنا یہ عقیدہ ظاہر فرمایا کہ خدائے تعالیٰ نے مجھے وہ مرتبہ عطا فرمایا ہے کہ اگرچہ حج زندگی میں صرف ایک بار فرض ہے لیکن اس سوال پر کہ کیا ہر سال حج فرض ہے؟ اگر میں ہاں کہدوں تو ہر سال حج فرض ہو جائے۔

اور حضرت انس، حضرت جابر، حضرت عائشہ صدیقہ اور حضرت عبداللہ بن عباس وغیرہ جن صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے مذکورہ بالا حدیثوں کو روایت کیا ہے معلوم ہوا کہ ان کا بھی یہی عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب پیارے مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو عالم میں تصرف کرنے کا اختیار بخشا ہے۔ اگر صحابۂ کرام کا ایسا عقیدہ نہ ہوتا تو وہ ان حدیثوں کو بیان ہی نہیں کرتے۔

## تصرف واختیار کے متعلق غیر مقلدوں کا عقیدہ

تصرف و اختیار کے بارے میں غیر مقلدوں کا عقیدہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے عقیدے کے خلاف ہے۔ جیسا کہ ان کے پیشوا مولوی اسمٰعیل دہلوی نے تقویۃ الایمان مطبوعہ مطبع قیومی کانپور کے ص۵ پر لکھا کہ اللہ صاحب نے کسی کو عالم میں تصرف کرنے کی قدرت نہیں دی پھر ص۶ پر لکھا کہ چھوٹے بڑے سب اس کے بندے عاجز ہیں عجز میں برابر۔ پھر ص۱۷ پر لکھا کہ انبیاء و اولیاء کو جو اللہ نے سب لوگوں سے بڑا بنایا سو ان میں بڑائی یہی ہوتی ہے کہ اللہ کی راہ بتاتے ہیں اور برے بھلے کاموں سے واقف ہیں ........ اس بات کی ان میں کچھ بڑائی نہیں کہ اللہ نے ان کو عالم میں تصرف کرنے کی کچھ قدرت دی ہو۔

اور پھر اسی ص۱۸ پر لکھا کہ سب بندے بڑے اور چھوٹے عاجز ہیں اور بے اختیار اور ص۱۹ پر لکھ دیا کہ جو کوئی کسی مخلوق کو عالم میں تصرف ثابت کرے ...... اس پر شرک ثابت ہو جاتا ہے گو کہ اللہ کے برابر نہ سمجھے۔ اور پھر ص۲۸ پر یوں لکھا کہ جس کا نام محمد یا علی ہے وہ کسی چیز کا مختار نہیں۔ پھر ص۴۰ پر لکھا کہ رسول کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا۔ اور پھر ص۴۲ پر لکھا کہ اولیاء انبیاء ...... جتنے اللہ کے مقرب بندے ہیں وہ سب انسان ہی ہیں اور بندے عاجز۔

تقویۃ الایمان کے مذکورہ بالا عبارتوں سے اچھی طرح واضح ہو گیا کہ تصرف و اختیار کے متعلق جو حضور اور صحابہ کا عقیدہ ہے غیر مقلدوں کا عقیدہ اس کے خلاف ہے۔ اور یہی ان کے جہنمی فرقہ ہونے کا کھلا ثبوت ہے۔

# رسول کی عزت اور علم غیب وغیرہ کے متعلق

## حضور و صحابۂ کرام کے عقیدے

(صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم و رضی اللہ تعالیٰ عنہم)

خدائے تعالیٰ نے پارہ ۲۸ ر میں ارشاد فرمایا۔

وَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ۔

اور عزت تو اللہ اور اس کے رسول اور مسلمانوں ہی کے لئے ہے (سورۂ منافقون۔ آیت ۸)

اور پارہ ۳۰ ر میں ارشاد فرمایا

وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ۔

اور ہم نے تمہارے لئے تمہارا ذکر بلند کر دیا۔ (سورۂ الم نشرح۔ آیت ۴)

اور پارہ ۲۲ ر میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بارے میں ارشاد فرمایا۔



وَكَانَ عِنْدَ اللّٰهِ وَجِيْهًا۔

اور موسیٰ علیہ السلام اللہ کے یہاں عزت والے ہیں (سورۂ احزاب۔ آیت ۶۹)

اور پارہ ۳ ر میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق ارشاد فرمایا۔

وَجِيْهًا فِی الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ۔

عیسیٰ علیہ السلام) دنیا و آخرت میں عزت والے ہیں (سورۂ آل عمران۔ آیت ۴۵)

(۱) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ انھوں نے فرمایا۔

صَلّٰى بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الظُّهْرَ وَفِیْ مُؤَخَّرِ الصُّفُوْفِ رَجُلٌ فَاَسَاءَ الصَّلَاةَ فَلَمَّا سَلَّمَ نَادَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا فُلَانُ اَلَا تَتَّقِی اللّٰهَ اَلَا تَرٰی كَيْفَ تُصَلِّیْ اِنَّكُمْ تَرَوْنَ اَنَّهٗ يَخْفٰى عَلَیَّ شَیْءٌ مِّمَّا تَصْنَعُوْنَ وَاللّٰهِ اِنِّیْ لَاَرٰی مِنْ خَلْفِیْ كَمَا اَرٰی مِنْ بَيْنِ يَدَیَّ۔

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ہم لوگوں کو ظہر کی نماز پڑھائی۔ اور صفوں کے آخر میں ایک شخص تھا جس نے نماز بری طرح پڑھی جب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے سلام پھیرا تو اسے آواز دی کہ اے فلاں! کیا اللہ سے نہیں ڈرتا؟ کیا تو نہیں دیکھتا کہ کیسے نماز پڑھتا ہے؟ تم یہ سمجھتے ہو کہ مجھ پر تمہارا کوئی عمل چھپا رہتا ہے۔ خدا کی قسم میں پیچھے ایسے ہی دیکھتا ہوں جیسے کہ اپنے آگے دیکھتا ہوں (مشکوٰۃ شریف ص۷۷)

غور کریں۔ حدیث شریف میں فِیْ مُؤَخَّرِ الصَّفِّ نہیں ہے کہ پہلی صف کے آخر میں شخص مذکور تھا تو حضور نے آنکھ کے کونے سے اس کو دیکھ لیا بلکہ فِیْ مُؤَخَّرِ الصُّفُوْفِ ہے یعنی وہ شخص آخری صف میں تھا لیکن حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنی پیٹھ کے پیچھے سے اس کو دیکھ لیا۔

(۲) اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

وَاللّٰہِ مَا یَخْفٰی عَلَیَّ رُکُوْعُکُمْ وَلَا خُشُوْعُکُمْ اِنِّیْ لَاَرَاکُمْ مِنْ وَّرَاءِ ظَهْرِیْ۔
خدا کی قسم تمہارا رکوع اور خشوع مجھ سے پوشیدہ نہیں۔ میں پیٹھ کے پیچھے بھی دیکھتا ہوں۔۔ (بخاری شریف جلد ۱ ص۵۹ و ص۱۰۲)

(۳) اور حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے۔ انھوں نے فرمایا

مَرَّ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِحَائِطٍ مِّنْ حِیْطَانِ الْمَدِیْنَةِ اَوْمَکَّةَ فَسَمِعَ صَوْتَ اِنْسَانَیْنِ یُعَذَّبَانِ فِیْ قُبُوْرِهِمَا فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَا یُعَذَّبَانِ فِیْ کَبِیْرٍ ثُمَّ قَالَ بَلٰی کَانَ اَحَدُهُمَا لَا یَسْتَتِرُ مِنْ بَوْلِهٖ وَکَانَ الْاٰخَرُ یَمْشِیْ بِالنَّمِیْمَةِ۔
نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم مدینہ یا مکہ کے باغوں میں سے کسی باغ میں تشریف لے گئے تو دو آدمیوں کی آواز سنی جن پر ان کی قبروں میں عذاب ہو رہا تھا۔ آپ نے فرمایا ان دونوں پر عذاب ہو رہا ہے مگر کسی بڑی بات پر نہیں۔ پھر فرمایا ہاں (خدائے تعالیٰ کے نزدیک بڑی بات ہے) ان میں سے ایک تو اپنے پیشاب سے نہیں بچتا تھا اور دوسرا چغلی کھایا کرتا تھا (بخاری شریف جلد ۱ ص۳۵)

(۴) اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔

اِنَّ اللّٰہَ قَدْ رَفَعَ لِیَ الدُّنْیَا فَاَنَا اَنْظُرُ اِلَیْهَا وَاِلٰی مَا هُوَ کَائِنٌ فِیْهَا اِلٰی یَوْمِ الْقِیَامَةِ کَاَنَّمَا اَنْظُرُ اِلٰی کَفِّیْ هٰذِهٖ۔
اللہ نے میرے لئے دنیا کے پردے اٹھا دیئے ہیں۔ تو میں دنیا کو اور جو کچھ بھی اس میں قیامت تک ہونے والا ہے سب کو ایسے دیکھتا ہوں جیسے کہ اپنی اس ہتھیلی کو (زرقانی علی المواہب جلد ۷ ص۲۳۴)

(۵) اور حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

اِنَّ اللّٰہَ حَرَّمَ عَلَی الْاَرْضِ اَنْ تَاْکُلَ اَجْسَادَ الْاَنْبِیَاءِ فَنَبِیُّ اللّٰہِ حَیٌّ یُّرْزَقُ۔
بیشک خدائے تعالیٰ نے زمین پر انبیائے کرام علیہم السلام کے جسموں کو کھانا حرام فرما دیا ہے۔ تو اللہ کے نبی زندہ ہیں روزی دیئے جاتے ہیں (ابن ماجہ مشکوٰۃ ص۱۲۱)



(۶) اور حضرت اوس بن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ سرکار اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

اِنَّ اللّٰہَ حَرَّمَ عَلَی الْاَرْضِ اَجْسَادَ الْاَنْبِیَاءِ۔
خدائے تعالیٰ نے انبیائے کرام علیہم السلام کے جسموں کو زمین پر کھانا حرام فرما دیا ہے (ابوداؤد، نسائی، دارمی، ابن ماجہ، مشکوٰۃ ص۱۲۰)

اللہ تعالیٰ کے فرمان پر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا عقیدہ دوسرے مسلمانوں سے کہیں بڑھ کر ہے۔ تو قرآن مجید کی مذکورہ بالا آیتوں سے معلوم ہوا کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا یہ عقیدہ ہے کہ خدائے تعالیٰ کے نزدیک میری عزت ہے بلکہ میری وجہ سے مسلمانوں کی بھی عزت ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں میرا وہ مرتبہ ہے کہ اس نے میری رضا کے لئے میرے ذکر کو بلند فرمایا۔ اور حضرت موسیٰ و حضرت عیسیٰ وغیرہ سارے انبیائے کرام خدائے تعالیٰ کے نزدیک دنیا و آخرت میں عزت و عظمت والے ہیں۔ اور صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا بھی یہی عقیدہ ہے۔

اور مذکورہ بالا حدیثوں سے معلوم ہوا کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صحابۂ کرام سے صاف لفظوں میں اپنا یہ عقیدہ واضح فرمایا کہ جیسے میں اپنے آگے دیکھتا ہوں ویسے ہی پیچھے بھی دیکھتا ہوں۔ میرے دیکھنے کے لئے درمیان کی کوئی چیز رکاوٹ نہیں بن سکتی۔ یہاں تک کہ خشوع جو دل کی ایک کیفیت کا نام ہے وہ بھی مجھ سے پوشیدہ نہیں بلکہ زمین کے اندر آدمیوں پر ہونے والے عذاب کو بھی دیکھتا ہوں اور یہ بھی جانتا ہوں کہ ان پر عذاب کیوں ہو رہا ہے۔

اور چوتھی حدیث میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے اس عقیدہ کو واضح الفاظ میں بیان فرمایا کہ قیامت تک ہونے والے سارے واقعات کو میں ایسے دیکھتا ہوں جیسے اپنی ہتھیلی کو۔ یعنی میں غیب جانتا ہوں۔ اور مذکورہ بالا حدیثوں کو روایت کرنے والے صحابۂ کرام کا بھی یقیناً یہی عقیدہ ہے۔

اور اگر کبھی کوئی غیب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نہیں بتایا تو اس لئے کہ یا تو اس کا ظاہر کرنا مصلحت کے خلاف تھا اور یا تو حضور کی اس پر توجہ نہیں تھی۔ جیسے کہ اسٹیشن پر ٹرین کی آمد و رفت کا چارٹ نگاہوں کے سامنے ہوتا ہے مگر جس ٹرین کا وقت آدمی جاننا چاہتا ہے جب تک کہ اس پر توجہ نہیں ہوتی نہیں دیکھ پاتا ہے۔

اور آخر کی دونوں حدیثوں سے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور صحابہ کا یہ عقیدہ واضح طور پر معلوم ہوا کہ انبیائے کرام علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں۔ اس لئے کہ اللہ نے زمین پر ان کے جسموں کا کھانا حرام فرما دیا ہے۔

انبیاء کو بھی موت آنی ہے ۔۔۔ مگر ایسی کہ فقط آنی ہے
بس اسی آن کے بعد ان کی حیات ۔۔۔ مثل سابق وہی جسمانی ہے

## رسول کی عزت اور علم غیب وغیرہ کے متعلق غیر مقلدوں کے عقیدے

رسول کی عزت کے متعلق غیر مقلدوں کا عقیدہ ملاحظہ ہو۔ ان کے پیشوا مولوی اسمٰعیل دہلوی نے تقویۃ الایمان مطبوعہ مطبع قیومی کانپور کے صـ۱۰ پر لکھا۔ یقین جان لینا چاہیے کہ ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا وہ اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی



ذلیل ہے۔

ہم کہتے ہیں کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خدائے تعالیٰ کی ساری مخلوقات میں سب سے بڑے مخلوق ہیں۔ جو حضور کو سب سے بڑا مخلوق نہ مانے وہ مسلمان نہیں۔ اور دوسرے انبیاء و اولیاء وغیرہ حضور سے چھوٹے مخلوق ہیں۔ تو تقویۃ الایمان جو انبیاء اور اولیاء کی شان گھٹانے کے لئے لکھی گئی ہے اس کی مذکورہ بالا عبارت کا یہ مطلب ہوا کہ انبیاء اور اولیاء میں سے ہر ایک اللہ تعالیٰ کی شان کے سامنے چمار سے بھی زیادہ ذلیل ہے یعنی چمار کی بھی کچھ نہ کچھ تھوڑی بہت عزت اللہ کی شان کے آگے ہے لیکن حضور سید عالم اور دوسرے انبیاء و اولیاء کی اللہ کی شان کے آگے اتنی بھی عزت و وقعت نہیں جتنی کہ ایک چمار کی عزت و وقعت ہے۔ اور اسی کتاب کے صـ۲۹ پر تو صاف لفظوں میں لکھ دیا کہ سب انبیاء اور اولیاء اس کے روبرو ایک ذرۂ ناچیز سے بھی کمتر ہیں (العیاذ باللہ تعالیٰ)

اور علم غیب کے بارے میں اسی کتاب کے صـ۱۱ پر لکھا کہ سب بندے بڑے ہوں یا چھوٹے (یعنی نبی ہوں یا ولی وغیرہ) سب یکساں بے خبر ہیں اور نادان۔ اور صـ۲۶ پر صاف لفظوں میں لکھ دیا کہ غیب کی بات اللہ ہی جانتا ہے رسول کو کیا خبر۔

اور اسی کتاب کے صـ۴۲ پر ایک حدیث لکھنے کے بعد فتنہ و فساد کی تحریک کی اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف سے افترا کرکے یہ لکھ دیا کہ میں بھی ایک دن مرکر مٹی میں ملنے والا ہوں ۔۔۔ تقویۃ الایمان کی اسی تحریر کی بنیاد پر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بارے میں غیر مقلدین یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ معاذ اللہ وہ مر کر مٹی میں مل گئے۔ اور ان کے یہ سب عقیدے حضور و صحابۂ کرام

